ابوجہل کے اور سب کے سب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم پر ایمان لائے اور ابوجہل سے حضرت نے
کہا اب تم کو معلوم ہوا یا شک میں ہو کہ میں رسول سچا ہوں یا نہیں اگر تم کو شک ہو تو پھر پوچھو تب اس لعین
نے کہا کہ تم ایک ساحر ہو اور دوسرا ساحر موسیٰ تھا ہرگز تمہارے دین میں نہیں آوں گا چنانچہ حق تعالیٰ فرماتا
ہے اُن کافروں کی شان میں فَلَمَّا جَاۗءَھُمُ الْحَقُّ مِنْ عِنْدِنَا قَالُوْا لَوْلَآ اُوْتِيَ مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى
ترجمہ پس جب پہونچی انکو ٹھیک بات ہمارے پاس سے کہا انہوں نے کیوں نہ ملی اسکو پیغمبری جیسی ملی تھی موسیٰ
کو یہ بات کہی اور راہ ضلالت اختیار کی پس بھائیو مومنو ہم سب کو لازم ہے کہ خدا اور رسول کی رضامندی
پر رہیں اور ان کے احکام شرع بجا لائیں اس سے غافل نہ ہوویں آمین یا رب العالمین یہاں تک
تھا قصہ سکندر ذوالقرنین کا واللہ اعلم بالصواب

## قصہ فرعون علیہ اللعنۃ کا اور تولد حضرت موسیٰ علیہ السلام کا

کہتے ہیں کہ فرعون کے باپ کا نام مصعب اور دادا کا نام ملک ریان تھا اور بعض نے کہا کہ فرعون کا نام مصعب
بن ولید بن ریان تھا اور چار سو برس کی عمر اُسکی تھی اتنی مدت میں کبھی بیمار نہ ہوا تھا اور سر میں درد نہ ہوا تھا
اور نہ کوئی دشمن اُس پر غالب ہوا اور فرعون اسکو اسلئے کہتے ہیں کہ خدائی کا دعویٰ کیا تھا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے سورۂ نازعات
میں فَقَالَ اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى فَاَخَذَهُ اللّٰهُ نَكَالَ الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰى ترجمہ کہا فرعون نے لوگوں سے میں ہوں
تمہارا رب سب سے اوپر پس پکڑا اسکو اللہ نے سزا میں پچھلی کی اور پہلی کی آخرت میں بھی عذاب ہوگا اور دنیا میں بھی
عذاب پایا اول اچھا تھا اس ملعون نے جب دعویٰ خدائی کا کیا تب اللہ نے اسکو بہتر بلا میں گرفتار کیا خبر ہے کہ
پیدائش اسکی بلخ میں تھی وہاں سے سیاحت کو نکلا بیوشخنہ ایک شہر کا نام ہے یہاں آیا تب ہامان بے ایمان
سے ملاقات ہوئی اور وہ یہاں کا باشندہ تھا فرعون سے پوچھا تم کہاں سے آتے ہو کہاں جاؤ گے وہ بولا میں
بلخ سے آتا ہوں سیاحت کو نکلا ہوں ہامان بولا میں بھی تمہارے ساتھ چلونگا سیر کروں گا تب دونوں ملعون
مصر میں آئے ایام خربوزے کے تھے جا کے کھیت والے سے کھانے کا سوال کیا اُسنے کہا کہ تم میرے خربوزے
شہر میں بیچ آؤ تب تمہیں کھانے کو دوں گا تب فرعون ملعون ہامان بے ایمان کو یہاں رکھ کے خربوزے
بیچنے کو شہر میں گیا دوکانداروں نے اس سے کہا کہ ہم زر باقی میں بھی پھل پھلاری ترترکاری سب مول لیتے
ہیں نقد میں نہیں پیچھے بیچ کے جسکی جو قیمت بانا ہوتی ہے سودے ڈالتے ہیں ہمارے شہر کا یہی دستور ہے
تب فرعون ملعون خربوزے دے کے پہنچ کے وہاں سے خالی ہاتھ پھر آیا اور مالک خربوزے سے جا کے کہا کہ یہ کام

اچھا نہیں ہے اتنا بول کے وہانسے پھرا اور شاہ مصر کو جاکے ایک عرضی کی کہ میں بعید الوطن غریب ہوں کھانے بغیر عاجز ہوں فدوی کو کوئی کام اسی شہر میں جہاں پناہ کی سرکار عالی میں کہ موافق وجہ گذران کے ہو تو غلام کو دیکر سرفراز کریں پس اس بدبخت کا بخت بیدار تھا بادشاہ کا حکم ہوا کہ تو کونسا کام چاہتا ہے وہ بولا کہ داروغگی مقبرہ اسی شہر کی چاہتا ہوں کہ بے اجازت میری کوئی مُردہ وہاں گاڑنے نہ پاوے تب شاہ مصر نے اسکو شہر میں گورستان کی داروغی دی تب دروازے پر گورستان کے جا بیٹھا قضائے الٰہی سے ایسا ہوا کہ اسی سال مصر میں وبا پھیل گئی بہت آدمی مرنے لگے تب فرعون مُردود ایک ایک لاش کے پیچھے ایک ایک درم سونے کا لیا کرتا تھوڑے دن میں اُسکا مال انبوہ روپیہ جمع ہوا بعد اُسکے مقربان بادشاہ کو کتنا روپیہ دیکے تمام شہر کی داروغائی لے لی اور وہ شاہ مصر اپنے جہل سے اُسکو پیار کرتا اور خلعت بھی دیتا اتفاقاً قضائے الٰہی سے وزیر مصر کا مرگیا بعد اسکے فرعون کو وزیر مصر کا کیا تب ہامان سے فرعون نے کہا میں چاہتا ہوں کہ خدائی کا دعویٰ کروں کہ ساری خلق آکے مجھکو پوجے اور معبود جانے لعنۃ اللہ علیہ ہامان نے اُس سے کہا کہ تو اگر خدائی چاہتا ہے تو آہستہ آہستہ پہلے خلق کو ہاتھ میں لے فرعون بولا اسکی کیا تدبیر ہے سب لوگ تو یوسف پیغمبرؑ ابن یعقوبؑ کے دین پر مستحکم ہیں کیسے انکو لاؤں بعد اُسکے یہ تدبیر ٹھہرائی بادشاہ کے پاس عرض کی کہ میں چاہتا ہوں کہ اس برس کا خزانہ مصر کی رعیتوں پر آپ معاف کریں سرکار میں ایک سال کا خزانہ فدوی اپنی طرف سے دے گا بادشاہ نے کہا میں نہیں چاہتا ہوں کہ تمہارا نقصان ہو اور میرا نفع اچھا اس سال کا خزانہ رعیتوں پر تمہاری خاطر سے ہم نے معاف کیا فرعون نے کہا میں نہیں چاہتا ہوں کہ سرکار عالی کا خزانہ کمتی ہو پس بادشاہ نادان کم فہم تھا فرعون کی خاطر رعیتوں سے ایک سال کا خزانہ نہ لیا اور کہا کہ اپنے دل کی مُراد پوری کر تب فرعون نے دیوان اور خزانچیوں کو بُلا کے پوچھا کہ مصر کا خزانہ رعیتوں سے کتنا وصول ہوتا ہے بولے اتنا ہوتا ہے پس فرعون نے اُسی قدر روپیہ اپنی طرف سے خزانہ بادشاہ کی سرکار میں داخل کیا اور دو برس کی معافی کیواسطے بھی ہم نے سرکار عالی میں عرض کی سو بھی قبول ہوئی تب تمام رعایا مصر کی سُن کے خوش ہوئی غریب غربا جتنے تھے فرعون کی ترقی کی دُعا کی اور شکر خدا بجا لائے پس تین سال کا خزانہ موقوف ہونے سے مصر کی رعایا کو فراغت ہوئی پھر بعد چند روز کے مصر کا بادشاہ مرگیا اور کوئی ولی وارث اُسکا نہ تھا کہ اُسکے تخت پہ بیٹھے پس بادشاہ کو دفنا کر تین روز تک تعزیت کی اور چوتھے روز تمام شہر کے لوگ قاضی مفتی عالم فاضل غریب غربا چھوٹے بڑے سب بادشاہی دربار میں حاضر ہوئے اور کہنے لگے کہ تخت پر کسی کو بٹھایا چاہیئے کیونکہ ملک بے سر نباشد چونکہ مصر کے لوگوں نے فرعون سے نیکی دیکھی تھی کہ تین برس کا خزانہ مصر کا معاف کیا تھا اپنے پاس سے روپیہ تین برس کا بادشاہ کو دیا تھا اسلئے سب اس سے خوش تھے یہ خیر خواہی